# اللھم انی اسالک و اتوجہ الیک بمحمد نبی الرحمۃ یا محمد انی قد توجھت بک الی ربی فی حاجتی ھذہ لتقضی اللھم فشفعہ فی۔

ابن ماجہ، ترمذی، احمد، حاکم، امام بہیقی، امام نسائی۔

وھابیت / دیوبندیت : مسلمان علماء کی نظر میں

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

" واذا قیل لھم اتبعوا ما انزل اللہ، قالوا : بل نتّبع ما وجدنا علیہ آبائنا،،

"لقد کنتم انتم وآباؤکم فی ضلال مبین،، ) القرآن الحکیم )

" اور جب ان سے کھا گیا کہ خدا نے جو (دین) نازل کیا ھے اس کی پیروی کرو ( تو) اُن لوگوں نے جواب دیا کہ ( نھیں) بلکہ ھم اس ( دین) کی پے روی کرتے ھیں جس پر ھم نے اپنے بزرگوں کو پایا ھے،، " یقیناً تم لوگ کھلی ھوئی گمراھی میں ھو اور تمھارے بزرگ بھی کھلی ھوئی گمراھی میں تھے،، ( قرآن کریم (

مسلمان بھائیوں

کیا آپ وھابیت کی حقیقت سے آگاہ ھیں ؟

اور کیا آپ جانتے ھیں کہ وھابی مسلک کو محمد ابن عبد الوھاب نجدی متوفی ۱۲۰۶ ئہ نے ایجاد کیا ھے۔ اور اس نے اپنے تمام اصول احمد ابن تیمیہ حرانی کے افکار سے حاصل کئے ھیں۔ ؟

اور کیا آپ یہ بھی جانتے ھیں کہ یہ مذھب مسلمانوں کے چاروں مذاھب کے خلاف ھے ؟

اور کیا اس سے بھی باخبر ھیں کہ چاروں مذاھب وھابی مسلک کے قائدین اور اس کے پیروکاروں کو گمراہ اور راہ ایمان سے خارج بتاتے ھیں ؟

خداوند عالم نے فرمایا :

"ومن یشاقق الرّسول من بعد ما تبیّن لہ الھدیٰ ویتبع غیر سبیل المؤمنین نولّہ ما تولّیٰ، ونصلہ جھنّم وسائت مصیرا۔،، صدق اللہ العظیم

" اور جو شخص راہ ھدایت روشن ھو جانے کے بعد رسول خدا کی مخالفت کرے اور اھل ایمان کے راستہ کو چھوڑ کر دوسرا راستہ اختیار کرے تو ھم اسے اس کے باطل راستہ پر چھوڑ دیں گے اور جھنم میں جلائیں گے اور یہ کتنا برا ٹھکانا ھے،،۔

اور کیا آپ لوگ جانتے ھیں کہ ھمارے اھل سنّت علماء کی ایک بڑی جماعت نے آپس میں اختلاف مذاھب کے باوجود وھابی مسلک کے موجد اور اس کے استاد اور امام، ابن تیمیہ کی رد میں بھت سی کتابیں لکھی ھیں۔ اور وھابی مسلک کو باطل قرار دیا ھے۔ ؟

محمد ابن عبد الوھاب نجدی اور اس کے عقائد

کیا آپ جانتے ھیں ؟ کہ علماء مکہ نے محمد ابن عبد الوھاب کے ملحد ھونے کا فتویٰ دیا ھے اور اسے خبیث، بے شرم، بے بصیرت اور گمراہ بتایا ھے۔ اور بتایا ھے کہ یہ شخص جھوٹا تھا، قرآن وحدیث کے معنی میں تحریف کیا کرتا تھا خدا پر بھتان باندھتا تھا اور قرآن کا منکر تھا اُنھوں نے اس پر بارھا لعنت کی ھے۔

ھاں! یہ تمام باتیں حق کے حامی شاہ فضل رسول قادری نے اپنی کتاب "سیف الجبار المسلوک علیٰ اعداء الابرار،، میں لکھی ھے۔ یہ کتاب ۱۹۷۹ءء میں ایک غیرت مند مسلمان حسین حلمی استانبولی نے ترکیہ میں شائع کی تھی۔

عراق کی ایک مسلّم و متفق علیہ عظیم علمی شخصیت شیخ جمیل آفندی زھاوی نے اپنی کتاب "الفجر الصادق،، میں صفحہ ۱۷ پر محمد ابن عبد الوھاب کے حالات یوں تحریر فرمایا ھے: یہ محمد ابن عبد الوھاب شروع میں ایک طالب علم تھا، علماء سے علم حاصل کرنے کی خاطر مکہ، مدینہ آتا جاتا رھتا تھا۔ مدینہ یوں جن علماء سے اس نے تحصیل علم کیا وہ یہ ھیں: شیخ محمد ابن سلیمان کردی، شیخ محمد حیاۃ سندی، یہ دونوں استاد اور دوسرے جن علماء سے یہ پڑھتا تھا، وہ حضرات اس کے اندر گمراھی وا لحاد کو بھانپ گئے تھے اور کھتے تھے کہ خدا عنقریب اسے گمراہ کرے گا اور اس کے ذریعہ دوسرے بدنصیب بندے بھی گمراہ ھوں گے چنا نچہ ایسا ھی ھوا۔ اور اسکے باپ عبد الوھاب جو علماء صالحین میں تھے، انھوں نے بھی اس کی بے دینی کا اندازہ لگالیا تھا اور لوگوں کو اس سے دور رھنے کا حکم دیتے تھے۔ اسی طرح اس کے بھائی شیخ سلیمان بھی اس کے خلاف تھے بلکہ انھوں نے تو محمد ابن عبد الوھاب کی ایجاد کردہ بدعتوں اور منحرف عقیدوں کی رد میں ایک کتاب بھی لکھی۔ وہ اسی کتاب کے صفحہ ۱۸ میں لکھتے ھیں کہ اس (محمد ابن عبد الوھاب) پر خدا کی لعنت ھو یہ اکثر پیغمبر اسلام کی مختلف الفاظ میں توھین کرتا تھا، آپ کو پیغمبر کے بجائے "طارش،، کھتا تھا جس کا مطلب عوام کی زبان میں وہ شخص ھے جسے کوئی کسی کے پاس بھیجے۔ حالانکہ عوام بھی صاحب عزت و قابل احترام شخصیت کے لئے یہ کلمہ نھیں استعمال کرتے۔ یھاں تک کہ اس کے بعض پیرو پیغمبر کی شان میں کھتے ھیں :"میرا یہ عصا محمد سے بھتر ھے۔ کیونکہ میں اس سے کام لیتا ھوں اور محمد مر گئے ھیں۔ اب ان سے کوئی فائدہ حاصل نھیں ھو سکتا۔ محمد ابن عبد الوھاب یہ سب سن کر خاموش رھتا تھا اور اپنی رضا ظاھر کرتا تھا آپ جانتے ھیں یہ بات مذاھب اربعہ میں کفر مانی جاتی ھے۔

اسی طرح یہ پیغمبر اسلام پر درود بھیجنے کو برا سمجھتا اور شب جمعہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم پر درود پڑھنے سے روکتا تھا۔ منبروں پر بلند آواز سے درود پڑھنے سے منع کرتا اور اگر کوئی شخص ایسا کرتا تو اسے سخت سزا دیتا تھا یھاں تک اس نے ایک نابینا موٴذن کو اسی بات پر قتل کر دیا تھا کہ اسے اذان کے بعد درود پڑھنے سے منع کیا تھا لیکن وہ باز نھیں آیا تھا۔

آپ کو جان کر بھی حیرت ھوگی اسماعیل پاشا بغدادی نے "ھدیۃ العارفین،، میں جو پھلے استانبول، ترکیہ میں 1951 ئمیں طبع ھوئی پھر دوبارہ بیروت میں ۱۴۰۲ ھمیں آفسیٹ سے طبع ھوئی، کی ج ۲ صفحہ ۳۵۰ پر ذکر کیا ھے: محمد ابن عبد الوھاب نے ایک کتاب ان مسائل سے متعلق لکھی ھے جس میں اس نے پیغمبر کی مخالفت کی تھی ،اور پیغمبر کی مخالفت کا مطلب آپ سے دشمنی کرنا ھے جس کے متعلق خدا نے فرمایا ھے :"ومن یشاقق الرّسول من بعد ما تبیّن لہ الھدیٰ ویتبع غیر سبیل الموٴمنین نولّہ ماتولّیٰ، ونصلہ جھنّم وسائت مصیرا۔

جو راہ ھدایت روشن ھو جانے کے بعد پیغمبر کی مخالفت کرے اس کا ٹھکانا جھنّم ھے۔

محمد ابن عبد الوھاب کی رد میں لکھی گئی کتابیں

قارئین کرام جانتے ھیں کہ شیخ سلیمان ابن عبد الوھاب، محمد ابن عبد الوھاب کے حقیقی بھائی نے سب سے پھلے اس بدعت ایجاد کرنے والے کی رد میں کتاب لکھی جس کا نام " فصل الخطاب فی الرد علیٰ محمد ابن عبد الوھاب،، رکھا تھا۔ اس کا اسماعیل پاشا نے " ایضاح المکنون ج ۲ ص ۱۹۰ طبع بیروت دار الفکر ۱۴۰۲ئ اور عمر رضا کحالہ نے " معجم الموٴلفین،، ج ۴ ص ۲۶۹ طبع بیروت" داراحیاء التراث العربی،، میں ذکر کیا ھے

اور محمد ابن عبد الوھاب کی رد میں لکھنے والوں میں سے ایک شیخ عبد اللہ بن عیسیٰ صغانی ھیں۔ انھوں نے جو کتاب لکھی اس کا نام " السیف الھندی فی ابانۃ طریقۃ الشیخ النجدی،، ھے۔ اس کا ذکر بھی اسماعیل پاشا نے " ھدیۃ العارفین،، ج ۱ ص ۴۸۸ میں کیا ھے

اس کی رد میں لکھنے والوں میں سے ایک سید علوی ابن حداد بھی ھیں جنھوں نے کتاب "مصباح الانام،، و"جلاء الظلام فی رد شبہ البدعی النجدی التی اضلّ بھا العوام،، یہ کتاب مطبع عامر کے توسط سے ۱۳۲۵ ھمیں طبع ھوئی۔ اس کا ابو حامد ابن مرزوق نے اپنی کتاب "التوسل بالنبی وبالصالحین،، میں کیا ھے۔ یہ کتاب بھی ابن عبد

الوھاب کے عقائد کی رد میں لکھی گئی ھے۔ موصوف نے ایک اور کتاب بھی بنام "السیف الباتر لعنق المنکر علی الاکابر،، لکھی ھے اس کا ذکر بھی کتاب "التوسل بالنبی وبالصالحین،، صفحہ ۲۵۰ پر ھے۔

محمد ابن عبدالوھاب کی رد میں لکھنے والوں میں سے ایک احمد ابن علی البصری ھیں جو قبانی کے نام سے مشھور تھے۔ انھوں نے اس کے ایک رسالہ کی رد میں "فصل الخطاب فی رد ضلالات ابن عبدالوھاب،، کے نام سے ایک کتاب لکھی ھے۔ اس کا تذکرہ بھی ابو حامد مرزوق نے " التوسل بالنبی وبالصالحین،، میں صفحہ ۲۵۰ پر کیا ھے اور اسماعیل پاشا بغدادی نے "ایضاح المکنون،، میں ج ۲ صفحہ ۱۹۰ پر اس کتاب کا نام "فصل الخطاب،، ذکر کیا ھے۔

محمد ابن عبدالوھاب کی رد میں لکھنے والوں میں سے ایک بزرگوار سید احمد ابن زینی دحلان، مفتی مکہ مکرّمہ بھی ھیں۔ انھوں نے "فتوحات اسلامیھ،، کی ج ۲ طبع مصر ۱۳۵۴ ھمطبع مصطفی محمد میں اس کی رد کی ھے اور اس پر طعن کیا ھے (صفحہ ۲۵۱ سے ۲۶۹ تک دیکھئے)

مرحوم زینی دحلان نے لکھا ھے کہ محمد ابن عبدالوھاب کی رد میں بھت سی کتابیں اور رسالے لکھے گئے ھیں لیکن موصوف نے ان کتابوں کے نام نھیں ذکر کئے۔

شیخ یوسف نبھانی نے بھی اس کی رد میں "شواھد الحق فی التوسل بسید الخلق،، کے نام سے ایک کتاب لکھی ھے جو ایک جلد میں طبع ھوئی ھے۔ اس کا ذکر بھی "التوسل بالنبی وبالصالحین،، صفحہ ۲۵۲ پر ھے۔ اس کتاب کے ص ۱۵۱ پر سید احمد ابن دحلان کی کتاب "خلاصة الکلام فی امراء البلد الحرام،، سے نقل ھے۔

ان شبھات کا ذکر جن سے وھابیت نے تمسک کیا

مناسب یہ ھے کہ پھلے ان شبھات کا ذکر کریں جن سے محمد ابن عبدالوھاب نے لوگوں کو گمراہ کرنے کی خاطر تمسک کیا۔

پھر ان کی رد پیش کریں گے اور یہ بیان کریں گے کہ جن باتوں کو اس نے دلیل بنایا ھے وہ سب جھوٹ، افتراء اور عوام فریبی ھے۔

پھر "شواھد الحق،، کے ص ۱۷۶ میں لکھا ھے۔

محمد ابن عبدالوھاب کے پاس اس کے استاد کردی کا خط

محمد ابن عبدالوھاب کی رد کرنے والوں میں سے ایک اس کے استاد شیخ محمد ابن سلیمان کردی شافعی ھیں انھوں نے منجملہ ان باتوں کے جو خط میں اس کی رد کرتے ھوئے لکھا تھا یہ باتیں بھی لکھی تھیں:

عبدالوھاب کے بیٹے! سلام ھو اس پر جس نے راہ راست کی پیروی کی، میں تمھیں اللہ کے لئے نصیحت کرتا ھوں کہ اپنی زبان کو مسلمانوں کی ایذا رسانی سے باز رکھو! چنانچہ اگر کسی شخص کے بارے میں سنو کہ وہ غیر خدا جس سے مدد مانگی جائے اس کے موثر ھونے کا عقیدہ رکھتا ھے تو اسے حق پھچنواؤ اور دلیل پیش کرو کہ غیر خدا میں تاثیر نھیں ھے۔ اب اگر وہ انکار کرے تو صرف اسے کافر قرار دو۔ تمھیں مسلمانوں کے سواد اعظم کو کافر قرار دینے کا کوئی حق نھیں ھے جبکہ تم خود سواد اعظم سے منحرف ھو اور جو شخص سواد اعظم سے منحرف ھو اس طرف کفر کی نسبت دینا زیادہ مناسب ھے، کیوں کہ اس نے اھل ایمان کے راستہ کو چھوڑ کر دوسرے راستہ کی پیروی کی ھے خداوند عالم نے فرمایا ھے:

" ومن یشاقق الرّسول من بعد ماتبیّن لہ الھدی ویتّبع غیر سبیل المومنین نولّہ ماتولّٰی ونصلّہ جھنّم وسائت مصیرا،،

" کہ جو شخص راہ ھدایت روشن ھو جانے کے بعد رسول کی مخالفت کرے اور اھل ایمان کے راستہ کو چھوڑ کر دوسرے راستہ کی پیروی کرے تو ھم اسے اس کے باطل راستہ پر چھوڑ دیں گے اور اسے جھنم میں جلائیں گے اور یہ برا ٹھکانا ھوگا،، اور بھیڑیا گلہ سے الگ ھو جانے والی بکری کو ھی کھاتا ھے۔ انتھیٰ۔

اس کے بعد لکھتے ھیں کہ: مذاھب اربعہ میں سے جن لوگوں نے اس کی رد کی ھے۔ خواہ مشرق کے رھنے والے ھوں یا مغرب کے، بے شمار ھیں۔ کسی نے مبسوط کتاب کی صورت میں رد لکھی اور کسی نے مختصر اور بعض نے صرف امام احمد ابن حنبل کے نصوص سے اس کی رد کی ھے تاکہ یہ واضح ھو جائے کہ وہ جھوٹا ھے، اپنے کو امام احمد بن حنبل کے مذھب کی طرف نسبت دینے میں فریب دھی سے کام لے رھا ھے اور اپنے کلام کو اس طرح تمام کیا ھے کہ "ھم نے جو کچھ ذکر کیا اس سے وہ تمام باتیں باطل ھو جاتی ھیں جو محمد ابن عبدالوھاب نے گڑھی ھیں اور جن کے ذریعہ مومنین کو دھوکہ دے رھا ھے اور خود اس نے اور اس کے پیروؤں نے ان کی

جان ومال کو مباح قرار دے رکھا ھے،،۔ (خلاصہ کلام سید احمد دحلان)

کچھ اور افراد جنھوں نے اس کی رد میں کتابیں لکھیں

محمد ابن عبد الوھاب کی رد میں لکھنے والوں میں شیخ عطاء مکی بھی ھیں ،انھوں نے " انصار الھندی فی عنق النجدی،،نام کی کتاب لکھی۔اس کا تذکرہ " التوصل بالنبی و بالصالحین،،میں ص ۲۵۰ پر ھے۔

اسی طرح اس کی رد میں لکھنے والوں میں بیت المقدس کے ایک عالم ھیں جنھوں نے " السیوف الصقال فی اعناق من انکر علی الاولیا بعد الا نتقال،، لکھی اس کا تذکرہ بھی "التوسل بالنّبی وبالصالحین،،میں ص ۲۵۰ پر ھے۔ایک اور بزرگ شیخ ابراھیم حلمی قادری اسکندری نے بھی اس کی رد کی ھے،انھوں نے جو کتاب لکھی ھے اس کا نام " جلال الحق فی کشف احوال اشرار الخلق،،ھے۔یہ کتاب اسکندریہ میں ۱۳۵۵ھ میں طبع ھوئی ھے اس کا تذکرہ " التوسل بالنبی وبالصالحین،،میں ص ۲۵۳ پر ھے۔

شیخ مالکی جزائری نے بھی اس کی رد کی ھے۔انھوں نے " اظھار العقوب ممن منع التوسّل بالنّبی والولی الصدوق،،نام کی کتاب لکھی ھے۔اسے صاحب کتاب " التوسّل با لنّبی وبالصالحین،،نے ص ۲۵۲ پر ذکر کیا ھے۔ شیخ عفیف الدین عبد اللہ ابن داؤد حنبلی نے بھی اس کی رد میں " الصّواعق والرعود،،نام کی کتاب لکھی۔اس کا ذکر " التوسّل بالنّبی وبالصالحین،،کے ص ۲۴۹ پر ھے اور سید علوی ابن احمد حداد کا قول نقل کیا ھے کہ ' بصرہ، بغداد، حلب، اور احساء کے بزرگ علماء نے بھی اس کتاب کی تائید کی ھے اور اپنی تفریظوں میں بھی اس کی تعریف کی ھے۔اور اس کی رد لکھنے والوں میں ایک شیخ عبد اللہ ابن عبد اللطیف شافعی ھیں ۔انھوں نے " تجرید الجھاد لمدی الاجتھاد،،ص ۲۴۹ پر ھے۔

اس کی رد کرنے والوں میں شیخ محقق محمد ابن الرحمن بن عفالق الحنبلی ھیں انھوں نے کتاب تحکم المقلدین بمن ادّعی تجدید الدین،، لکھی۔اس کا ذکر " التوسّل بالنّبی و بالصالحین،،می ں ص۲۴۹ پر ھے اور یہ بھی ذکر ھے کہ انھوں نے ھر اس مسئلہ کی جسے محمد ابن عبد الوھاب نے گڑھا ھے خوب رد کی ھے۔

اسی طرح طائف کے ایک عالم شیخ عبد اللہ ابن ابراھیم میر غینی ھیں انھوں نے "تحریض الاغبیاء علی الا ستغاثۃ بالانبیاء والاولیاء،،نامی کتاب لکھی ھے اس کا ذکر " التوسّل بالنّبی وبالصالحین،،میں صفحہ ۲۵۰ پر ھے۔

شیخ طاھر سنبل حنفی انھوں نے "الانتصار للاولیاء الابرار،،نام کی کتاب لکھی اس کا ذکر " التوسّل بالنّبی وبالصالحین،،میں صفحہ ۲۵۰ پر ھے۔

شیخ مصطفی حمامی مصری نے بھی اس کی رد میں "غوث العباد ببیان الرشاد،،نام کی کتاب لکھی جو طبع ھو چکی ھے اس کا ذکر " التوسّل بالنّبی وبالصالحین،،میں صفحہ ۲۵۳ پر ھے۔

اس کی رد لکھنے والوں میں علامہ محقق شیخ صالح کواشی تونسی بھی ھیں انھوں نے اس کی رد میں "رسالہ مسجعہ محکمۃ،،لکھا اس کا ذکر " التوسّل بالنّبی وبا لصالحین،،میں صفحہ ۲۵۱ پر ھے اور لکھا ھے کہ علامہ موصوف نے اس رسالہ کے ذریعہ ابن عبد الوھاب کے ایک رسالہ کی رد کی ھے۔علامہ مذکور کا یہ رسالہ "سعادۃ الدارین فی الرد علی الفریقین،،کے ضمن میں طبع ھوا ھے نیز اس کی رد تونس کے شیخ الاسلام اسماعیل تمیمی مالکی نے بھی لکھی ھے۔انھو ں نے رد علی محمد ابن عبد الوھاب کے نام سے ایک کتاب لکھی جس کا ذکر " التوسّل بالنّبی وبالصالحین،، صفحہ ۲۵۱ پر ھے اور اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی ذکر کیا ھے کہ مذکورہ کتاب کافی محققانہ اور ٹھوس ھے اس کے ذریعہ ابن عبد الوھاب کے ایک رسالہ کی رد کی گئی ھے یہ کتاب تونس میں شائع ھوئی ھے۔

علامہ مفتی فاس الشیخ مھدی وزّانی نے بھی اس کی رد کی ھے انھوں نے جواز توسل کے بارے میں ایک رسالہ لکھا ھے،اس کا ذکر " التوسّل بالنّبی وبا لصالحین،،میں صفحہ ۲۵۲ پر ھے۔

اور ابو حامد ابن مرزوق نے " التوسّل بالنّبی وبالصالحین،،کے صفحہ ا پر ذکر کیا ھے جس کے الفاظ یہ ھیں: ائمہ اربعہ کے بعض پیروؤں نے اس کی اور اس کے مقلدین کی بھت سی عمدہ تالیفات کے ذریعہ رد کی ھے۔

اور حنبلوں میں اس کی رد کرنے والوں میں سے اس کے بھائی سلیمان ابن عبد الوھاب ھیں اور شام کے حنبلیوں میں سے آل شطی اور شیخ عبد ال لھقدومی نابلسی ھیں جنھوں نے اپنے سفر نامہ میں اس کی رد لکھی اور یہ سب کتابیں "زیارۃ النّبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم والتوسل بہ وبا لصالحین من امتھ،،کے حاشیہ پر شائع ھوئی ھیں اور کھا کہ محمد ابن عبد الوھاب اپنے مقلدین سمیت خوارج میں سے ھے۔جن لوگوں نے اس مطلب پہ نص کی ھے ان میں سے علامہ محقق سیّد محمد ا مین بن عابدین بھی

ھیں جنھوں نے اپنے حاشیہ " ردالمختار علیٰ الدر المختار،، میں باغیو ں کے باب میں اور شیخ صاوی مصری نے جلالین کے حاشیہ میں صریحاً لکھا ھے کہ یہ اور اس کے مقلدین خوارج میں سے ھیں کیوں کہ یہ " لا الہ الّا اللہ محمد رسول اللہ،، کھنے والوں کو اپنی رائے سے کافر کھتے ھیں اور اس میں کوئی شک نھیں ھے کہ مسلمانوں کو کافر کھنا خوارج اور دوسرے بدعت کاروں کی علامت ھے جو اھل قبلہ میں سے اپنے مخالفین کو کافر قرار دیتے ھیں۔

محمد ابن عبد الوھاب اور اس کے ماننے والوں کی بنیادی عقائد فقط چار ھیں۔ خداوند عالم کو اس کی مخلوق کے مشابہ قرار دینا، الوھا بیت اور ربوبیت دونوں کی توحید کو ایک ماننا، نبی صلیٰ اللہ علیہ وآلہ وسلّم، کی عزت نہ کرنا، اور مسلمانوں کو کافر قرار دینا، اور یہ ان تمام عقائد میں احمد ابن تیمیہ کا مقلد ھے اور احمد ابن تیمیہ پھلے عقیدہ میں کرامیہ اور مجسمیہ حنبلیہ ( جو خدا کے لئے ھاتھ پاؤں وغیرہ اعضائے جسم کے قائل ھیں ) کا مقلّد ھے اور چوتھے عقیدہ میں ان دونوں فرقوں اور فرقۂ خوارج کا پیرو ھے۔

اور وھابیوں کے نزدیک نقل دین کے سلسلہ میں بھی ثقہ اور قابل اعتماد افراد ابن تیمیھ، اس کے شاگرد ابن قیم اور محمد ابن عبد الوھاب ھی ھیں۔ چنانچہ علماء مسلمین میں سے کسی عالم پر وہ اعتماد نھیں کرتے اور اس کی کوئی قدر نھیں جانتے جب تک کہ اس کے کلام میں کوئی ایسا شبہ نہ پایا جاتا ھو جو ان کی رائے اور خواھش کی تائید کرے چنانچہ یہ وسیع دین اسلام ان کے نزدیک تین مذکورہ بالا افراد میں محصور ھے۔ نیز کتاب التوسل النبیّ ص ۲۴۹ پر اس عنوان کے تحت "محمد ابن عبد الوھاب کی رد کرنے والے علماء خواہ اس کے ھم عصر ھوں یا اس کے بعد میں آنے والے ان کی ایک جماعت کا تذکرہ کیا ھے جن میں مندرجہ ذیل نام گنائے ھیں: علامہ عبد الوھاب ابن احمد برکات شافعی احمدی مکّی، علامہ سید منعمی، جب محمد ابن عبد الوھاب نے ایک ایسی جماعت کو جنھوں نے اپنے سر نھیں منڈائے تھے قتل کر دیا تو موصوف نے ایک قصیدہ کے ذریعہ اس کی رد کی تھی۔

علامہ سید عبد الرحمن جو احساء کے بزرگ ترین علماء میں سے ھیں، انھوں نے ایک زور دار قصیدہ کے ذریعہ اس کی رد کی اس قصیدہ میں سرسٹھ (٦٧) اشعار ھیں جس کا مطلع یہ ھے:

بدت فتنۃ اللیل قد غطّت الافق وشاعت فکادت تبلغ الغرب والشرقا

( فتنہ شب ظاھر ھوا جس نے افق کو اپنی لپیٹ میں لے لیا اور پھیلا تو مغرب اور مشرق تک پھونچ گیا۔ )

شیخ عبد اللہ ابن عیسیٰ مویسی، شیخ احمد مصری احسائی، شیخ محمد ابن شیخ احمد ابن عبد الطیف احسائی اور ص ۱۰۵ پر اس عنوان کے تحت کہ " محمد ابن عبد الوھاب پیغمبر پر درود بھیجنے سے منع کرتا تھا،، لکھا ھے جس کے الفاظ یہ ھیں اور " صاحب کتاب "مصباح الانام وجلاء الظلام فی رد شبہ البدعی النجدی التی اضلّ بھا العوام،، سید علوی ابن احمد ابن حسین ابن سید عارف باللہ عبد اللہ ابن علوی حداد نے اپنی کتاب میں اس کا ذکر کیا ھے، پھر سید احمد بن زینی دحلان نے اپنے رسالہ "الدرر السنیۃ فی الرد علی الوھابیۃ،، میں لکھا ھے کہ محمد ابن عبد الوھاب پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر صلوات پڑھنے سے روکتا تھا اور منبروں پر بلند آواز سے صلوات پڑھنے کو روکتا تھا اور ایسا کرنے والے کو اذیّت اور سخت سزا دیتا تھا حتی کہ اس نے ایک نابینا کو جو ایک صالح اور خوش آواز موٴذن تھا قتل کر دیا۔ اسے اذان کے بعد منارہ پر صلوات پڑھنے سے روکا تھا لیکن وہ باز نھیں آیا نتیجہ میں اسے جان سے مار ڈالا اور کھا کہ طوائف کے گھر باجہ بجانے والے کا گناہ اس شخص کی بہ نسبت کم ھے جو منارہ پر پیغمبر اسلام پر درود پڑھے۔

اور صفحہ ۲۵۰ پر لکھا ھے کہ سید علوی ابن احمد حداد نے فرمایا میں نے مذاھب اربعہ کے بے شمار بڑے بڑے علماء کے جوابات دیکھے ھیں یہ علماء حرمین شریفین، احساء، بصرہ بغداد، حلب، یمن اور دوسرے اسلامی شھروں کے رھنے والے تھے جنھوں نے نثر و نظم دونوں میں جوابات لکھے۔ میرے پاس ابن عبد الرّزاق حنبلی کی اولاد میں سے ایک شخص کا مجموعہ لایا گیا اس میں بھت سے علماء کی جانب سے لکھی گئی رد موجود تھیں۔

اس کے بعد لکھا ھے: اور میرے پاس شیخ محدث صالح فلانی مغربی ضخیم کتاب لائے جس میں علماء مذاھب اربعہ حنفیہ، مالکیہ، شافعیہ، اور حنبلیہ کے خطوط اور جوابات تھے جو محمد ابن عبد الوھاب کے جواب میں لکھے گئے تھے۔ اور ص ۲۴۸ پر ھے۔ محمد ابن عبد الوھاب کی رد بھت سے علماء نے کی ھے۔ اس کے ھم عصر علماء نے بھی اور بعد میں آنے والے علماء نے بھی اور اب تک علماء اسلام کے اعتراضوں کے تیر اس کو نشانہ بناتے رھتے ھیں۔

اس کے ھم عصر رد کرنے والوں میں پیش پیش احساء کے حنبلی تھے اور در حقیقت تمام اعتراضات ابن تیمیہ کو نشانہ بنا رھے تھے۔

مؤلف کھتا ھے: ابوالفضل قاسم مجوب مالکی نے بھی ایک رسالہ کے ذریعہ جس کا تذکرہ احمد ابن ضیاف کی کتاب "اتحاف اھل الزمان باخبار ملوک تونس وعھد الامان"، میں ملتا ھے، محمد ابن عبدالوھاب کی رد کی ھے اور اس کے آراء اور فتاوی کو باطل قرار دیا ھے۔
اس رسالہ کا ایک حصّہ حاج مالک داؤد کی کتاب "الحقائق الاسلامیۃ فی الرد علی المزاعم الوھابیۃ بادلّۃ الکتاب والسنۃ النبویۃ"، سے ملحق کر کے ۱۴۰۳ ئمیں طبع ھوا تھا اور دوبارہ آفسٹ سے ترکیہ میں ۱۴۰۵ ئمیں طبع ھوا۔
جھاں میری واقفیت میں علماء مذاھب اربعہ کی جانب سے رد اور طعن محمد ابن عبدالوھاب پر کی گئیں وہ میں نے درج کر دیں۔

احمد ابن تیمیہ حرانی اور اس پر کئے گئے اعتراضات

محمد ابن عبدالوھاب کے امام، احمد ابن تیمیہ جس کے آراء وافکار کی اس نے تقلید کی ھے اور جس کے عقائد کو اس نے اخذ کیا اور جس پر اپنے دین کی بنیاد رکھی اور نتیجہ میں صراط مستقیم سے نہ صرف خود بھٹکا بلکہ اور بھت سے مسلمانوں کو بھی گمراہ کیا ھے اس کے بارے میں علماء کے اقوال نقل کئے جاتے ھیں۔
چنانچہ علماء مکہ کے بقول جیسا کہ کتاب "سیف الجبار المسلول علی اعداء الابرار"، طبع ترکیہ ۱۹۷۹ء کے ص ۲۴ پر ھے کہ: بد بخت ابن تیمیہ کے دور کے علمانے اس کی گمراھی اور اس کے قید کرنے پر اجماع کیا ھے اور اعلان کیا گیا ھے کہ جو شخص ابن تیمیہ کے عقیدوں پر ھو گا اس کا مال اور خون مباح ھے۔ "کشف الظنون"، ج ۱ ص ۲۲۰ پر ھے کہ علماء نے اس کی رد میں بھت مبالغہ کیا ھے یھاں تک کہ تصریح کی ھے کہ یہ شخص (ابن تیمیہ) جسے شیخ الاسلام کھا گیا ھے، کافر ھے، اس کی کتاب کی جلد ۲ ص ۱۴۳۸ پر ھے: ابن تیمیہ نے اپنی کتاب "العرش وصفتہ"، میں ذکر کیا ھے کہ خداوند عالم کرسی پر بیٹھتا ھے اور ایک جگہ خالی چھوڑ کر رکھی ھے جھاں رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیٹھیں گے۔ اس کو ابو حیان نے کتاب "النھر"، میں قول خدا "وسع کرسیہ السموات والارض"، کے ذیل میں لکھا ھے: میں نے احمد ابن تیمیہ کی کتاب "العرش"، میں اسی طرح پڑھا ھے۔ انتھی
اور اسی کتاب کے ص ۱۰۷۸ پر احمد ابن تیمیہ حنبلی کی ایک کتاب بنام "الصراط المستقیم والرد علی اھل الجحیم"، کا ذکر کیا ھے اور اسی میں ایسی باتیں لکھی ھیں جن کا تذکرہ کرنا مناسب نھیں ھے مثلاً عبداللہ ابن عباس کو کافر قرار دینا۔ حصینی نے اپنی کتاب میں اس کی رد لکھی ھے۔ جامعہ ازھر کے ایک عالم شیخ محمد نجیت مطیعی حنفی نے اپنی کتاب "تطھیر الفواد من دنس الاعتقاد"، میں ص ۹ پر ابن تیمیہ کے بارے میں لکھا ھے کہ اس نے اپنی کتاب "الواسطہ"، وغیرہ کی تالیف کی تو ایسی باتیں گڑھیں جن سے مسلمانوں کے اجماع کو پارہ کر دیا۔ اس نے کتاب خدا، صریح سنت اور سلف صالح کی مخالفت کی ھے۔ اپنی فاسد عقل کا مطیع ھوا ھے اور جان بوجھ کر گمراہ ھوا ھے۔ اس کا معبود اس کی ھوائے نفس ھے۔ اسے یہ گمان ھوا ھے کہ جو کچھ اس نے بیان کیا ھے حق ھے حالانکہ وہ حق نھیں ھے بلکہ یہ جھوٹ اور قول منکر ھے، اور اسی کتاب کے ص ۱۳ پر ھے: یہ کتاب ابن تیمیہ کی بھت سی من گڑھت باتوں پر مشتمل ھے جو کتاب وسنّت اور جماعت مسلمین کے مخالف ھے۔
اور صفحہ ۱۰ /۱۱ پر ھے: وہ برابر اکابر کے پیچھے پڑا رھا یھاں تک کہ اس کے زمانے والے اس کے خلاف مجتمع ھوئے اسے فاسق قرار دیا اور بدعتی ٹھرایا بلکہ ان میں سے زیادہ لوگوں نے اسے کافر قرار دیا۔
اور صفحہ ۱۷ پر ھے: اپنے زمانے میں ابن تیمیہ کا وتیرہ ادب اور ھر زمانے میں اس کے پیروؤں کا یھی طریقہ رھا ھے کہ:
"یقولون آمنّا باللہ وبالیوم الاخر وماھم بمومنین، یخادعون اللّھوالذین آمنوا ومایخدعون الاانفسھم ومایشعرون"، یہ لوگ کھتے ھیں کہ ھم اللہ اور روز قیامت پر ایمان لائے ھیں حالانکہ یہ مومن نھیں ھیں۔ یہ اللہ کو اور ایمان والوں کو دھوکہ دیتے ھیں حالانکہ یہ خود اپنے کو دھوکہ دے رھے ھیں اور انھیں اس کا احساس نھیں ھے۔"
مؤلف کھتا ھے: یہ منافقیں کی صفت ھے جسے خداوند عالم نے اپنی کتاب قرآن کریم میں بیان کیا ھے۔
اور یافعی نے "مرآۃ الجنان"، ج ۴ / ص ۲۴۰ طبع حیدرآباد دکن ۱۳۳۹ ھمطبع دائرۃ المعارف النظامیہ میں ابن تیمیہ کے بعض مھمل اقوال کا ذکر کیا ھے مثلاً لکھا ھے: خدا حقیقتاً عرش پر بیٹھا ھے اور الفاظ وآواز سے گفتگو کرتا ھے پھر لکھا ھے کہ دمشق میں یہ اعلان کر دیا گیا کہ جو شخص ابن تیمیہ کے عقیدہ پر ھو گا اس کی جان اور اس کا مال مباح ھے۔
اور صفحہ ۲۷۸ پر ۲۸۷ کے واقعات کے سلسلہ میں ھے: اس (ابن تیمیہ) کے عجیب وغریب مسائل ھیں جن کے بارے میں اس پر طعن وتشنیع کی گئی ھے اور جن کے

سب مذھب اھل سنّت ترک کرنے کی خاطر اسے قید کیا گیا۔ پھر اس کی بھت سی برائیوں کو شمار کراتے ھوئے لکھا ھے کہ :اس کی قبیح ترین برائی یہ تھی کہ اس نے پیغمبر اسلام صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے منع کر دیا تھا۔ آپ پر اور دوسرے اولیاء خدا اور اس کے برگزیدہ بندوں پر طعن و تشنیع کی تھی اور اسی طرح مس ٔلہ طلاق وغیرہ کے سلسلہ میں اس کا مسلک اور جھت کے بارے میں اس کا عقیدہ اور اس بارے میں جو باطل اقوال اس سے نقل ھوئے ھیں یہ سب اور اس کے علاوہ اور بھی بھت سی باتیں اس کے قبائح میں سے ھیں۔

شیخ ابن حجر ھیتمی نے "تحفہ،، میں لکھا ھے: خدا کی جسمیت یا اس کے جھت میں ھونے کا دعویٰ ایسا ھے کہ اگر کوئی اس کا عقیدہ رکھے تو کافر ھے۔ سفینۃ الراغب ص ۴۴ طبع بولاق مصر ۱۲۵۵ئ

شیخ یوسف نبھانی نے اپنی کتاب "شواھد الحق،، کے صفحہ ۱۷۷ پر لکھا ھے: چوتھا باب، ابن تیمیہ کے اوپر علماء مذاھب اربعہ کے اعتراضات کی عبارتیں اور اس کی کتابوں پر کئے گئے ایرادات اور بعض اھم مسائل جیسے خداوند عالم کا ایک خاص جھت وسمت میں ھونا، کے بارے میں اھل سنّت کی مخالفت کے بیان میں۔ پھر ایک جماعت کا ذکر کیا ھے جنھوں نے اس پر طعن کیا ھے لکھا ھے:

"انھیں طعن کرنے والوں میں سے امام ابو حیان ھیں جو ابن تیمیہ کے دوست تھے۔ جب اس کی بدعتوں سے باخبر ھوئے تو اس کو بالکل چھوڑ دیا اور لوگوں کو اس سے دور رھنے کی تاکید کی۔ اور انھیں میں سے امام عز الدین ابن جماعۃ ھیں انھوں نے اس کی رد کی ھے اور اسے برا کھا ھے۔،،

انھیں میں سے ملا علی قاری حنفی ھیں انھوں نے شفاء کی شرح میں لکھا ھے : حنبلیوں میں سے ابن تیمیہ نے افراط سے کام لیا چنانچہ اس نے زیارت نبی کے لئے سفر کرنے کو حرام قرار دیا ھے۔ اسی طرح اس کے مقابل والے نے بھی افراط سے کام لیا ھے چنانچہ کھا ھے :زیارت کا باعث تقرب خدا ھونا ضرویات دین میں سے ھے اور اس کا انکار کرنے والا کافر ھے۔ اور شاید یہ دوسرا قول حق سے قریب ھے کیونکہ جس کے مستحب ھونے پر اجماع ھو اس کا حرام قرار دینا کفر ھوگا کیونکہ یہ مباح متفق علیہ کے حرام قرار دینے سے بڑہ کر ھے۔

اور انھیں میں سے شہاب الدین خفاجی حنفی ھیں جن کے کلام کو اس طرح ذکر کیا ھے :ابن تیمیہ نے ایسی خرافات باتیں لکھی ھیں جن کا ذکر کرنا مناسب نھیں کیونکہ یہ باتیں کسی عقلمند انسان کی ھو ھی نھیں سکتیں چہ جائیکہ ایک پڑھے لکھے آدمی کی زبان اور قلم سے صادر ھوں۔ چنانچہ ابن تیمیہ کا یہ کھنا کہ "قبر پیغمبر اسلام کی زیارت حرام کام ھے،، کذب محض، لغو ھے اور بکواس ھے۔ اس کا یہ کھنا "اس کے بارے مے ں کوئی نقل موجود نھیں ھے،، باطل ھے کیونکہ امام مالک، امام احمد، اور امام شافعی رضی اللّٰعنھم کا مذھب یہ ھے کہ سلام ودعا میں قبر شریف کی طرف رخ کرنا مستحب ھے اور یہ بات ان بزرگوں کی کتابوں میں درج ھے۔

اور انھیں میں سے امام محمد زرقانی مالکی ھیں۔ (نبھانی نے ان کے کچہ کلام کو مواھب لدنیہ کی شرح میں نقل کیا ھے جسے ھم یھاں پیش کررھے ھیں:

"لیکن ابن تیمیہ نے اپنے لئے ایک جدید مذھب ایجاد کیا ھے اور وہ ھے قبروں کی تعظیم نہ کرنا ۰۰۰ کیا یہ شخص جس بات کا علم نھیں رکھتا اس کے جھٹلانے سے شرماتا ھے ؟ اور ابن تیمیہ کی طعن و تشنیع کے سلسلے میں اپنی پچھلی والی بات دھرائی ھے۔

اور انھیں میں سے امام کمال الدین زملکانی شافعی متوفی ۷۲۷ ھئنے کشف الظنون میں ان کی ایک کتاب "الذرۃ المضیہ فی الرد علی ابن تیمیہ،، کا ذکر کیا ھے انھوں نے ان مسائل میں اس سے مناظرہ کیا ھے جن میں وہ مذاھب اربعہ سے منحرف ھوگیا ھے اور ان میں قبیح ترین مسئلہ اس کا انبیاء وصالحین خصوصاً سید المرسلین کی قبروں کی زیارت اور آپ کے وسیلہ سے خدا سے مانگنے کو منع کرنا ھے۔

اور انھیں میں سے امام کبیر شھیر تقی الدین سبکی شافعی ھیں (ابن تیمیہ پر اعتراضات کو ان کی کتاب شفاء السقام فی زیارت خیر الانام علیہ السلام سے نقل کیا ھے ) اس کتاب میں انھوں نے اسے بدعتی کھا ھے۔ اور انھیں میں سے حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی ھیں (انھوں نے اپنی کتاب فتح الباری فی شرح البخاری میں اس پر رد کی ھے )اور انھیں میں سے امام عبد الرؤوف مناوی شافعی ھیں انھوں نے شرح شمائل میں کھا ھے :اور ابن قیّم کا اپنے شیخ ابن تیمیہ کے حوالے سے یہ کھنا کہ "مصطفی صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب اپنے پروردگار کو اپنے دونوں شانوں کے درمیان اپنے ھاتہ رکہ کر دکھائے تو خدا اس جگہ کو بالوں کو نوازا۔ اس کی ردشارح یعنی ابن حجر مکّی نے اس طرح کی بات ان دونوں (ابن تیمیہ وابن قیم ) کی بدترین گمراھی ھے اور یہ ان دونوں کے اس عقیدہ پر مبنی ھے کہ خدا جھت اور جسم رکھتا ھے۔ خداوند عالم ظالموں کے اس قول سے کھیں بزرگ وبرتر ھے اس کے بعد مناوی نے لکھا ھے :اب میں کھتا ھوں ان دونوں کا بدعتیوں میں سے ھونا مسلّم ھے۔

اور انھیں میں سے ھمارے دوست عالم با عمل، فاضل کامل، شیخ مصطفی ابن احمد سطی جنبلی دمشقی حفظ اللہ وجزاہ اللہ احسن الجزاء ھیں۔ موصوف نے ایک مخصوص رسالہ تالیف کیا ھے جس کا نام ( النقول الشرعیہ فی الرد علی الوھابیۃ ) ھے۔ انھیں میں سے امام شھاب الدین احمد بن حجر ھیثمی مکی شافعی ھیں انھوں نے ابن تیمیہ پر بھت سخت ردو تنقید کی ھے۔

اور نبھانی نے شواھد الحق کے ص ۱۹۱ پر پھلے توان لوگوں کے نام نقل کئے ھیں جنھوں نے ابن تیمہ کو طعن و تشنیع کی اور جن کا ذکر ابھی گزرا ھے۔ اس کے بعد کھتے ھیں: لھذا ثابت ھوا اور آفتاب نصف النھار کی طرح روشن ھوا کہ علماء مذھب اربعہ نے ابن تیمیہ کی بدعتوں کے رد کرنے پر اتفاق کیا ھے اور کچھ علماء نے اس کی نقل کی صحت پر طعن کیا ھے تو بھلا جن مسائل میں دین سے انحراف کیا ھے اور اجماع مسلمین کی مخالفت کی ھے خاص کر ان مسائل میں جو سید المر سلین سے متعلق ھیں اس کی کھلی ھوئی غلطی پر سخت طعن و تشنیع کیوں نہ کرتے۔

حنفیوں میں سے جنھوں نے اس کی نقل کے صحیح ھونے پر طعن کیا ھے شھاب الدین خفاجی شارح الشفاء ھیں جن کا ذکر گزر چکا ھے۔ اور مالکیو ں میں سے امام زرقانی ھیں شرح مواھب میں، یہ تذکرہ بھی گزر چکا ھے۔ اور شافیوں میں سے امام سبکی ھیں جیسا کہ ان کی کتاب شفاء السقام میں مذکور ھے اس میں انھوں نے یہ واضح کیا ھے کہ نہ صرف یہ کہ ابن تیمیہ کی رائے غلط ھے بلکہ اس کے نقل کئے ھوئے وہ احکام شرعیہ بھی صحیح نھیں ھیں جس کے ذریعہ اس نے اپنی بد عت کی تقویت پر استدلال کیا ھے اور انھیں مذاھب اربعہ کی طرف منسوب کیا ھے حالانکہ ائمہ مذاھب اربعہ نے وہ احکام نھیں بیان کئے ھیں۔ اسی طرح اس کے نقل کی عدم صحت کا ذکر امام ابن حجر ھیثمی نے بھی اس کے اوپر اپنے اعتراضات میں کیا ھے اور یہ بات پوشیدہ نھیں ھے کہ یہ چیز ایک عالم کے اندر بھت بڑا عیب اور بھت بڑا اخلاقی جرم ھے جو اس پر اعتماد کو ضعیف کر دیتا ھے اور اس کے منقولات کے اعتبار کو ساقط کر دیتا ھے چاھے وہ احفظ حفاظ اور اعلم علماء میں سے ھو اور ابن تیمیہ کے منقولات کے معتبر نہ ھونے کی تقویت اس قول سے بھی ھوتی ھے جو اس کے بارے میں حافظ عراقی نے کھا ھے۔ کلام نھبانی تمام ھوا۔ شواھد الحق ص ۱۷۷ تا ۱۹۱

ابن تیمیہ کا ذکر ڈاکٹر حامد حفنی داوٗد حنفی نے بھی اپنی کتاب ( نظرات فی الکتب الخالدۃ ) ص ۳۱ مطبوعہ مصر ۱۳۹۹ء دار المعلم للطباعۃ میں کیا ھے اور اسے بدعتی قرار دیا ھے اور حاشیہ میں اس کلمہ پر نوٹ لگایا ھے کہ : اکثر علماء اھل سنّت نے اس کے بدعتی ھونے کا قول اختیار کیا ھے رہ گئے صوفیہ تو انھوں نے اس پر اجماع کیا ھے، امام تقی الدین سبکی اور ابن تیمیہ کے درمیان فقہ وعقیدہ کے اکثر گوشوں کے بارے میں خط و کتابت ھوتی ھے۔ دیکھئے ھماری کتاب (التشریع الاسلامی فی مصر ) انتھی۔

عبد الغنی حمادہ اپنی کتاب ( فضل الذاکرین والرد علی المنکرین ) طبع سوریہ اَدٰلَبْ ۹۱ ۱۳ء ص ۲۳ پر اس طرح وھابیت پر طعن کرتے ھیں :

شیخ وھابیت ابن تیمیہ کے بارے میں علامہ مصر علاء الدین بخاری نے لکھا ھے کہ : ابن تیمیہ کافر ھے جیسا کہ اس کے زمانے کے بزرگ عالم زین الدین حنبلی نے کھا ھے کہ میرا اعتقاد یہ ھے کہ ابن تیمیہ کافر ھے اور کھتے تھے کہ امام سبکی رضی اللہ عنہ ابن تیمیہ کی تکفیر سے معذور ھیں کیونکہ اس نے امت اسلامیہ کو کافر قرار دیا ھے اور اسے قول خدا: "اتخذوا احبار ھم ورھبانھم اربابا من دون اللہ،، کی تفسیر کرتے ھوئے یھودونصاریٰ سے تشبیہ دی ھے۔ علماء مذاھب نے لکھا ھے کہ : ابن تیمیہ زندیق ھے کیونکہ وہ پیغمبر اسلام اور آپ کے دونوں ساتھیوں کی توھین کرتا تھا اور اس کی کتابیں خداوند عالم کی تشبیہ اور اسے صاحب جسم قر ار دینے سے بھری ھوئی ھیں۔ اور اس کے زمانے کے علامہ ابن حجر رضی اللہ عنہ نے کھا ھے۔ ابن تیمیہ ایک ایسا بندہ ھے جسے خدا نے رسوا، گمراہ، اندھا، بھرا اور ذلیل کیا ھے۔ ا س کے خلاف مذاھب اربعہ میں سے اس کے دور کے علماء اٹھ کھڑے ھوئے اور اکثر نے اس کو فاسق اور کافر قرار دیا ھے۔ علماء نے کھا ھے کہ ابن تیمیہ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنھم کو کافر قرار دینے میں خوارج کے مذھب کا اتباع کیا ھے۔

اور ائمہ حفاظ نے کھا ھے کہ ابن تیمیہ خوارج میں سے ھے، جھوٹا ھے، شریر ھے، افترا پرداز ھے۔ "فضل الذاکرین،، میں لفظ بہ لفظ موجود ھے۔

اور ابو حامد مرزوق شامی نے اپنی کتاب۔ " التوسل بالنّبی وبالصالحین،، مطبوعہ ترکیہ طبع آفسٹ ۸۴ ۱۹ء کے ص ۴ پر لکھا ھے:

" ایک بار ابن تیمیہ نے دمشق کے ممبر پر جانے کے بعد کھا : " خداوند عالم اسی طرح عرش سے اترتا ھے جیسے میں ممبر سے اتر رھا ھوں اور ایک زینہ نیچے اتر کر دکھایا ھے،، اس کے بعد ابو حامد نے لکھا ھے کہ اس واقعہ کو دیکھنے والوں میں فقیہ سیاح ابن بطوطہ مغربی بھی ھیں اور " التوسل بالنّبی وبالصالحین،، کے ص ٦ پر ابن تیمیہ سے نقل کیا ھے کہ ابن تیمیہ نے لکھا ھے کہ " خدا حق تعالیٰ عرش کے اوپر ھے،، اور اسی کتاب کے ص ۲۱٦ پر کتاب " دفع شبہ من شبّہ وتمرّد،، طبع مصر ۵۰ ۱۳ھ مطبع عیسیٰ حلبی، تصنیف ابو بکر حصنی دمشقی متوفی ۸۲۹ء سے نقل کرتے ھوئے لکھا ھے کہ مصنف مذکور نے ابن تیمیہ کے بارے میں کھا ھے :"میں نے اس خبیث (ابن

